چند چند از حکمتِ یونانیاں　　　　حکمت ایمانیاں راہم بخواں

(پیر رومیؒ)

# کنزالعرفان حضرت غوثی شاہ رحمۃ اللہ علیہ کی

## ——— وہ قابل قدر یادگاریں ———

جن کی افادیت کو ہندوستان و پاکستان کے مشاہیر علماء مشائخ نے تسلیم فرمایا اور چیز ملک کے مشہور اور قابل مدران جرائد نے طویل تبصرے شائع فرمائے ہیں حسب ذیل ہیں:-

● **نورالنور** ——— ○ مکتوب مولانا اشرف علی تھانوی صاحب موسومہ حضرت غوثی شاہ رحمۃ اللہ علیہ "مولانائے ..... محترم - السلام علیکم۔ آپ کے مرسلہ نسخہ نور لنور کو بالاستیاب دیکھا مسئلہ جبر وقدر کو جس شرح بسط کے ساتھ لپنے بیان فرمایا ہے وہ آپ کا ہی حق ہے اس مسئلہ نے مجھ کو قریب بہ ہلاکت پہنچادیا تھا اس مسئلہ میں میں نے اپنا مسلک **ابھموا ابھم اللہ** رکھا تھا۔ دارالسلام مع الکرام فقط اشرف علی۔

● **کلمہء طیبہ** ——— ○ تبصرہ معارف اعظم گڑھ اس کتاب میں کلمہ طیبہ کی تشریح اور اس کے مضمرات کی تفصیل بیان کی گئی ہے یہ تشریحات نہایت جامع ہیں اور ان میں اسلام کے تمام بنیادی عقائد و اعمال کا خلاصہ آگیا ہے۔ مصنفؒ کے صوفیانہ ذوق و شوق کے باوجود ان کا قالم جادہ مستقیم اور شریعت کے دائرہ سے باہر نہیں نکلا ہے اور جابجا غلط متصوفانہ عقائد و اعمال کی تردید کی گئی ہے اور یہ کتاب خواص علما کے مطالعہ کے لائق ہے۔

● **مقصدِ بیعت** ——— ○ (تبصرہ صدق — لکھنو) کتاب کا موضوع اس کے عنوان سے ظاہر ہے اور جتنا اہم وہ بھی بالکل ظاہر ہے حضرت مصنفؒ نے لپنے نقطہ نظر سے اچھی اچھی ہدایتیں اور مشورے و قرآن و احادیث کی روشنی میں) طالبان طریق اور اہل اسلوک کو دیئے ہیں وہ قابل تائید ہیں۔ کتاب لپنے رنگ میں اور لپنے حدود کے اندر اچھی ہی کہی جائے گی۔

● **طیبات غوثیؒ** ——— ○ (تبصرہ صدق — لکھنو) یہ ایک صاب علم صوفی کے کلام کا مجموعہ جس کا بیشتر حصہ نعتیہ ہے اور غزلیں بھی توحید و معرفت کے رنگ کی ہیں۔ دبدو شوق کے عالم میں کلام کا حدود کے اندر رہنا ذرا مشکل ہی ہوتا ہے۔ افسوس ہے کہ بعض مشاہیر واکابر بے احتیاطی کی بدترین مثالیں قائم کر گئے ہیں لیکن حضرت غوثی شاہ صاحب کا قلم حدود شریعت کے اندر ہی رہا ہے۔

● **معیت الہٰ** ——— ○ معیت الہٰ کا مسئلہ اہل حقیقت کے ہاں اہم و نازک مسائل میں سے ہے **ھو معھم این ما کانو** یعنی بندے جہاں کہیں بھی ہوں اللہ ان کے ساتھ ہے۔ یہ معیت کس اعتبار سے اور کس طریقہ پر ہے؟ سوال کا جواب چچے تلے لفظوں میں دینا ذرا مشکل ہی ہے اور اس حقیقت کو محض معشیت علمی تک محدود رکھنا کافی نہیں۔ حضرت غوثی شاہ صاحب اس بحر کے پرانے اور مشاق شناور ہیں تصوف کے حقائق و معارف پر علمی انداز میں پہلے بھی کئی بار گفتگو کر چکے ہیں سوال کا جواب انھوں نے ہی دیا ہے اور پڑھے لکھوں کے لئے بڑی حد تک مسئلہ صاف کردیا ہے۔ (تبصرہ از عبدالماجد دریابادی ایڈیٹر صدق — لکھنو)

کتاب مبین مفسر قرآن شیخ الاسلام الحاج حضرت مولانا صحویؔ شاہ صاحب قبلہ رحمۃ اللہ علیہ کی مشہور و معروف پارہ وار تفسیر موسومہ جو آلم و سیقول تک محدود ہے




# کِتابُ مُبین

## آداب محمدیؐ اور عشقِ محمدیؐ میں ڈوبے ہوئے قلم کا شاہکار

جس کے متعلق مشاہیر علماء اور صوفیاء کی آراہدیہ ناظرین ہے۔

- از مولانا سید ابوالاعلیٰ مودودی صاحب (بانی جماعت اسلامی)

"محترمی و مکرمی السلام علیکم ورحمۃ اللہ!

آپ کا عنایت نامہ ملا۔ آپ کے ارسال کردہ سورہ بقر کی تفسیر کے جستہ جستہ مقامات پڑھنے کا موقع ملا۔ فی الجملہ آپ نے اچھے عام فہم اور دلنشین انداز میں مطالب کو پیش کیا ہے جس سے انشاء اللہ ناظرین کو فائدہ پہنچے گا۔ خاکسار

ابوالاعلیٰ

---

- مولانا عبدالماجد دریابادی مدیر "صدق" (لکھنو)

"جناب مولانا صحویؔ شاہ صاحب کا جدید تشریحی ترجمہ پارہ اول کا مسودہ نظر سے گذرا۔ مفید کام ہے اللہ اسے امت کے حق میں ہر طرح نافع بنائے۔ عبدالماجد (بارہ بنکی)

---

- مولانا عبدالصمد صارم (جامعہ ازہر مصر)

"حضرت مولانا صحویؔ شاہ صاحب کا تفسیر کردہ پارہ الم پڑھا بیان واضح اور عام فہم ہے۔ لطیف نکات، صوفیانہ ارشادات اور قرآن فہمی کی ضروریات پر مشتمل ہے۔ عبدالصمد صارم (اورینٹل کالج، لاہور)

---

- از حضرت ابوالحسنات سید عبداللہ شاہ صاحب قبلہ رحمۃ اللہ علیہ

مولانا صحویؔ شاہ صاحب نے تفہیم قرآن کی ایک نئے انداز سے کوشش فرمائی ہے۔۔۔۔ رکوع کے ختم پر "لمحہ فکر" کے عنوان سے صوفیاء کرام اور اہلِ طریقت حضرات کے اقوال بھی متعلقہ مضامین کی توضیح میں لائے ہیں۔ یہ ایک نئے طرز کی کوشش ہے جو اہلِ ذوق اور صاحب علم حضرات کے کام کی ثابت ہوگی۔ ابوالحسنات سید عبداللہ شاہ

---

**بار دوم عنقریب جلوہ ریز ہو رہی ہے**

اَلرَّحْمٰنُ عَلَّمَ الْقُرْاٰنَ

# قرآن سے انٹرویو



مرتبہ

## مولانا غوثوی شاہ